## برکات اسم محمد صلی اللہ علیہ وسلم

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:
<http://www.ownislam.com/articles/urdu-articles/1442-2011-03-05-00-50-46>

جس شخص کے یہاں لڑکا پیداہوا اور میری محبت کی وجہ سے اور میرے نام سے برکت حاصل کرنے کے لئے اس کا نام "محمدصلی اللہ علیہ وسلم" رکھے تو وہ شخص اور اس کا بچہ ددنوں جنتی ہیں۔

محمد صلی اللہ علیہ وسلم نام تجویز کیا جائے تو لڑکا پیدا ہوگا۔
//<http://www.ownislam.com/articles/urdu-articles/1442-2011-03-05-00-50-46>

(1) حضرت عطاء نے ایک حدیث نقل کی ہے کہ جس بچہ کا نام ماں کے پیٹ میں رہتے ہوئے "محمد" رکھا جائے تو وہ لڑکا ہی پیدا ہوگا ۔علامہ ابن جوزی نے موضوعات کے سلسلے میں لکھا ہے کہ اس حدیث کے روایوں کا سلسلہ بعض محدثین نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم تک پہنچا دیا ہے۔

## برکات اسم محمد صلی اللہ علیہ وسلم

(2) پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میرے نام کے ساتھ نام رکھ لیا اور جس کے ہاں تین بچے پیدا ہوئے اور اس نے ان میں سے کسی ایک کا نام بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے نام پر نے رکھا تو اس میں برکت سے وہ محروم رہا۔

(3)ایک مرتبہ ایک عورت نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ اس کا کوئی بچہ زندہ نہیں رہتا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا : حق تعالی کے نام پر یہ فیصلہ کر لو کہ جو لڑکا اللہ تعالی تمہیں عطاء فرمائے اس کا نام محمد رکھو گی۔ چنانچہ اس عورت نے ایسا ہی کیا اور اس کے نتیجے میں وہ لڑکا زند ہ رہا۔ (سیرت حلیبہ جلد اول)

مشورہ میں محمد نامی شخص کی برکت

//<http://www.ownislam.com/articles/urdu-articles/1442-2011-03-05-00-50-46>

ایک روایت ہے کہ " جو لوگ بھی کسی مشور کےلئے جمع ہوئے اور ان میں محمد یا

## برکات اسم محمد صلی اﷲ علیہ وسلم

احمد نام کا بھی کوئی شخص ہوا اور انہوں نے اس شخص کو بھی مشورہ میں شریک کیا تو ان کے لئے ضروراس معاملہ میں خیر اور بھلائی ظاہرہوگی۔ جس کےلئے انہوں نے مشورہ کیا ہے اور جس گھر میں بھی محمد نام کا کوئی شخص ہوگا اس گھر میں اﷲ تعالی برکت عطا فرماتا ہے۔(سیرت حلیبہ جلد اول 1ص269)

کھانے میں اسم محمد صلی اﷲ علیہ وسلم کی برکت//

ایک روایت ہے کہ " جو لوگ بھی کوئی حلال کھانا کھانے بیٹھیں اور ان لوگوں میں سے کوئی ایسا شخص بھی ہو جس کا نام میرے نام پر ہو تو اس میں ان کےلئے دوگنی برکت ظاہر ہوگی۔" یہاں نام سے آنحضرت صلی اﷲ علیہ وسلم کے نام احمد یا محمد مراد ہیں (ایضاً 267)

اسم محمد کی بنا ءپر گھر کی حفاظت//

کتاب شفاءمیں ہے کہ " اﷲ تعالی کے کچھ فرشتے ایسے ہیں جن کا کام ایسے گھروں

کی حفاظت کرنا ہے جس میں "محمد" نام ہو۔(ایضاً269)

قیامت میں محمد نام کی پکار
//<http://www.ownislam.com/articles/urdu-articles/1442-2011-03-05-00-50-46>

ایک حدیث میں ہے : جب قیامت کا دن ہوگا تو ایک پکارنے والا پکار کر کہے گا" اے محمد ! اٹھو اور بغیر حساب وکتاب کے جنت میں داخل ہو جاؤ۔ اس آواز پر ہر وہ شخص اٹھ کر بڑھے گا جس کا نام محمد ہوگا اور پھر رسول اللہصلی اللہ علیہ وسلم کے احترام کی وجہ سے ان میں سے کسی کو نہیں روکا جائے گا۔(سیرت حلبیہ جلد اول ص270)

بیٹے کا نام محمد تو باپ جنت میں
<http://www.ownislam.com/articles/urdu-articles/1442-2011-03-05-00-50-46>

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "جس شخص کے یہاں لڑکا پیدا ہوا اور وہ

## برکات اسم محمد صلی اللہ علیہ وسلم

میری محبت کی وجہ سے اور میرے نام سے برکت حاصل کرنے کےلئے اس بچے کا نام محمد رکھے تو وہ شخص اور اس کا بچہ دونوں جنتی ہیں (ایضاً)

چودہ پشتوں تک اسم محمد//

بعض خاندانوں میں تو "محمد" مسلسل نام رکھاجاتا ہے ،جیسا کہ تیونس کے عالم باعمل کا نام ایمن ابوالبرکات محمد بن محمد بن محمد بن محمد بن محمد بن محمد بن محمدبن محمد بن محمد بن محمد بن محمد بن محمد بن محمد بن محمد(چودہ پشتوں تک محمد ہی تھا۔ انہوں نے مدینہ منورہ میں کافی زمانہ گزارا۔ جب وہاں سے جانے کا ارادہ کیا تو سید دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم نے خواب میں فرمایا کہ تم نے کس طرح ہماری جدائی گوارا کرلی۔چنانچہ آپ واپس مڑے اور وہیں 724ھ میں انتقال فرمایا۔(رحمت کائنات ص256)

چار محمد نام کے طالب علم

//<http://www.ownislam.com/articles/urdu-articles/1442-2011-03-05-00-50-46>

## برکات اسم محمد صلی اﷲ علیہ وسلم

حضرت ابو العاص الکبری ناقل ہیں کہ محمد بن جریر طبری ،محمد بن خذیمہ،محمد بن نصر اور محمدبن ہارون رویائی رحمتہ اﷲ علیہمیہ چاروں"محمد" نامی محدثین اپنی طالب علمی کے زمانے میں مصر میں جمع ہوگئے اور چاروں مفلسی وفاقہ کشی سے مجبور و لاچار ہوگئے۔

ایک دن چاروں نے یہ طے کیا کہ قرعہ نکالو، جس کے نام پر قرعہ نکلے وہ خدا تعالی سے دعا مانگے۔ چنانچہ ج قرعہ ڈالا گیا تو محمد بن خذیمہ کا نام نکلا۔ اس پر انہوں نے کہا ٹھہرو ! میں نماز پڑھ کر دعا مانگوں گا۔ چنانچہ جیسے ہی انہوں نے دعا مانگی تو ایک غلام مو م بتی لئے ہوئے دروازے پر کھڑا نظر آیا اور اس نے کہا محمد بن خذیمہ کون ہے ؟ لوگوں نے ان کی طرف اشارہ کیا تو اس نے ان کو پچاس دینار کی تھیلی دی،پھر باقی تینوں کا بھی نام پوچھ پوچھ کر پچاس پچاس دینا کی تھیلی دی اور کہا کہ امیر مصر سو رہا تھا تو اس نے خواب میں دیکھا کہ چار "محمد" نام کے طالب علم بھوکے ہیں۔چنانچہ اس نے آپ لوگوں کےلئے خرچ کے واسطے یہ تھیلی بھیجی ہے۔ اور میں آپ لوگوں کو قسم دیتا ہوں

## برکات اسم محمد صلی اللہ علیہ وسلم

کہ جب یہ رقم خرچ ہو جائے تو آپ لوگ ضرور مجھے مطلع فرمائیں۔(تذکرۃ الحفاظ جلد دوم ص282)

غرضیکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے نام کی بہت زیادہ خیر وبرکت ہیں۔اللہ تعالی آپ کے تقدس پر اپنا تن من وھن لوٹانے کی توفیق عطا فرمائے۔

بقول شاعر

کائنات حسن جب پھیلی تو لامحددو تھی//
اورجب سمٹی تو تیرا نام بن ہو کر رہ گئی//